آیات نمبر 51 تا 57 میں ایمان لا کر اعمال صالحہ کرنے والوں کو جنت کی بشارت۔ اہل ایمان کو نماز کا اہتمام کرنے، زکوٰۃ ادا کرنے اور رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کرنے کی تلقین۔ جہنم سے بچ جانا اور جنت کا حصول ہی اصل کامیابی ہے۔ منافقین کو تنبیہ کہ قسمیں کھانے کی بجائے صحیح طریقہ سے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کریں۔

اِنَّمَا كَانَ قَوۡلَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ اِذَا دُعُوۡۤا اِلَى اللّٰهِ وَ رَسُوۡلِهٖ لِيَحۡكُمَ

بَيۡنَهُمۡ اَنۡ يَّقُوۡلُوۡا سَمِعۡنَا وَ اَطَعۡنَا ؕ اہل ایمان کی شان تو یہ ہے کہ جب انہیں

اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف بلایا جاتا ہے، تاکہ رسول اللہ (ﷺ) ان

کے مابین فیصلہ کر دیں تو وہ کہتے ہیں کہ ہم نے فیصلہ سن لیا اور ہم اسے تسلیم کرتے

ہیں وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الۡمُفۡلِحُوۡنَ ﴿۵۱﴾ ایسے ہی لوگ دنیا اور آخرت میں فلاح پانے

والے ہیں وَ مَنۡ يُّطِعِ اللّٰهَ وَ رَسُوۡلَهٗ وَ يَخۡشَ اللّٰهَ وَ يَتَّقۡهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ

الۡفَآئِزُوۡنَ ﴿۵۲﴾ اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کرتا ہے اور اللہ

سے ڈرتا ہے اور اس کی نافرمانی و ناراضگی سے بچتا ہے تو ایسے ہی لوگ کامیابی پانے

والے ہیں جہنم سے بچ جانا اور جنت کا حصول ہی اصل کامیابی ہے وَ اَقۡسَمُوۡا بِاللّٰهِ جَهۡدَ

اَيۡمَانِهِمۡ لَئِنۡ اَمَرۡتَهُمۡ لَيَخۡرُجُنَّ ؕ اے پیغمبر (ﷺ)! یہ لوگ اللہ کی بڑی

سخت قسمیں کھا کر کہتے ہیں کہ اگر آپ حکم دیں تو وہ ابھی نکل کھڑے ہوں گے قُلۡ

لَّا تُقۡسِمُوۡا ۚ طَاعَةٌ مَّعۡرُوۡفَةٌ ؕ آپ ان سے کہہ دیجئے کہ قسمیں مت کھاؤ،

تمہاری فرمانبرداری کی حقیقت ہمیں معلوم ہے اِنَّ اللّٰهَ خَبِيۡرٌۢ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۵۳﴾

اور جو کچھ تم کرتے رہتے ہو یقیناً اللہ اس سے باخبر ہے قُلۡ اَطِیۡعُوا اللّٰہَ وَ
اَطِیۡعُوا الرَّسُوۡلَ ۚ آپ فرما دیجئے کہ اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو
فَاِنۡ تَوَلَّوۡا فَاِنَّمَا عَلَیۡهِ مَا حُمِّلَ وَ عَلَیۡکُمۡ مَّا حُمِّلۡتُمۡ ؕ پھر اگر تم روگردانی
کروگے تو سمجھ لو کہ رسول اسی کا جوابدہ ہے جو ذمہ داری اس پر ڈالی گئی ہے اور تم اس
چیز کے جوابدہ ہو جو ذمہ داری تم پر ڈالی گئی ہے وَ اِنۡ تُطِیۡعُوۡهُ تَهۡتَدُوۡا ؕ اور اگر تم
نے رسول اللہ (ﷺ) کی اطاعت کی، جو تمہاری ذمہ داری ہے، تو ہدایت پا جاؤ گے
وَ مَا عَلَی الرَّسُوۡلِ اِلَّا الۡبَلٰغُ الۡمُبِیۡنُ ﴿۵۴﴾ اور یاد رکھو کہ رسول اللہ (ﷺ) کی
ذمہ داری تو اس کے سوا کچھ نہیں کہ وہ تمہیں واضح طور پر اللہ کا پیغام پہنچا دیں وَعَدَ
اللّٰہُ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا مِنۡکُمۡ وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَیَسۡتَخۡلِفَنَّهُمۡ فِی
الۡاَرۡضِ کَمَا اسۡتَخۡلَفَ الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ ۪ اللہ کا وعدہ ہے کہ تم میں سے
جو لوگ ایمان لائیں گے اور نیک اعمال کریں گے انہیں زمین میں ایسے ہی خلافت عطا
کرے گا جیسے ان لوگوں کو خلافت عطا کی تھی جو ان سے پہلے تھے وَ لَیُمَکِّنَنَّ لَهُمۡ
دِیۡنَهُمُ الَّذِی ارۡتَضٰی لَهُمۡ وَ لَیُبَدِّلَنَّهُمۡ مِّنۡۢ بَعۡدِ خَوۡفِهِمۡ اَمۡنًا ؕ
یَعۡبُدُوۡنَنِیۡ لَا یُشۡرِکُوۡنَ بِیۡ شَیۡـًٔا ؕ اور جس دین کو اللہ نے اُن کے لئے پسند کیا
تھا اسی دین کو اِن کے لئے بھی مستحکم کر دے گا اور اِن کی حالت خوف کو امن سے
بدل دے گا بشرطیکہ وہ میری عبادت کرتے رہیں اور میرے ساتھ کسی کو شریک نہ
ٹھہرائیں وَ مَنۡ کَفَرَ بَعۡدَ ذٰلِکَ فَاُولٰٓئِکَ هُمُ الۡفٰسِقُوۡنَ ﴿۵۵﴾ اور جو شخص

اس کے بعد ناشکری کی روش اختیار کرے گا تو جان لو کہ ایسے ہی لوگ فاسق اور
نافرمان ہیں وَ اَقِیۡمُوا الصَّلٰوۃَ وَ اٰتُوا الزَّکٰوۃَ وَ اَطِیۡعُوا الرَّسُوۡلَ
لَعَلَّکُمۡ تُرۡحَمُوۡنَ ﴿۵۶﴾ اے مسلمانو! نماز قائم کرو، زکوٰۃ ادا کرتے رہو اور رسول اللہ
(ﷺ) کی اطاعت کرو تا کہ تم پر رحم کیا جائے لَا تَحۡسَبَنَّ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا
مُعۡجِزِیۡنَ فِی الۡاَرۡضِ ۚ وَ مَاۡوٰىہُمُ النَّارُ ؕ وَ لَبِئۡسَ الۡمَصِیۡرُ ﴿۵۷﴾ ان
کافروں کے متعلق یہ خیال نہ کرو کہ وہ زمین میں اللہ کو عاجز کر دیں گے، ان سب کا
آخری ٹھکانا جہنم ہے اور وہ بہت ہی برا ٹھکانا ہے رکوع [۷]